(۶) جن کے علم نے جہالت کے قیدیوں کو رہائی بخشی اور احسان عمیم نے غلام وآزاد سبھی کو حلقہ بگوش بنالیا۔

(۷) سفر کی حالت میں شہادت کی موت پائی تو سب نے آنسوؤں کے دریا بہادیئے۔

(۸) سو کتنی ہی آنکھیں ہیں کہ ان کو خون آلود اور سفید آنسوؤں نے بہتے بہتے سفید کردیا ہے۔

(۹) ہم نے علم وزہد وفقر وتقویٰ میں قاسم خیرات کے شبیہ کو گم کیا ہے۔

(۱۰) حالانکہ ہم متوقع تھے کہ ان کو اس حال میں دیکھیں گے کہ وہ اپنے چہرہ سے آفتاب وماہتاب کو شرمندہ کرتے ہوں گے۔

(۱۱) اور حضرت عثمانؓ وحضرت علیؓ کے ہمنام شاہ نظام الملک کے ورود مسعود کی خبر سنائیں گے جس نے زمانہ کو روشن کردیا ہے۔

(۱۲) یعنی ایسے بادشاہ کی آمد کی خبر سنائیں گے جو انصاف پسند بیدار مغز، خود دار، شیر مرد بہادر اور زمانہ میں سب پر فوقیت رکھتا ہو۔

(۱۳) اسمیں ایسی سخاوت ہے کہ جب تو اس سے سخا کی بارش کا طالب ہو تو کبھی اس کے مشابہ سماوی بارش ہوگی اور کبھی سمندر۔

(۱۴) لوگ جو چاہیں پسند کریں لیکن اس کا دل تو بزرگی کے خوبصورت چہروں پر فریفتہ ہے۔

(۱۵) سختی وآسانی ہر حال میں مخلوق اس کی اطاعت کرتی ہے اور اس کا فرمان خشکی وتری سب میں جاری ہے۔

(۱۶) اس کی ذات سے علوم دینیہ نے فروغ پایا ہے اسی لئے اس کو نظام الملک کہتے ہیں

(۱۷) مگر ہم نے (نظام الملک کی تشریف آوری کی اطلاع کے بجائے) یہ سنا کہ اللہ کی قضا وقدر نے ان (مرحوم) کا راستہ بند کردیا۔

(۱۸) اور انہوں نے اللہ کے داعی کو لبیک کہا، جس کو کوئی رد کرنیوالا رد نہیں کرسکتا اگرچہ وہ مکر وفریب سے کام لے

(۱۹) ان کیلئے خلد بریں ہے اور خدام کیلئے حزن وملال ہے پس ان کی موت باعث خیر بھی ہے اور باعث شر بھی۔

(۲۰) سوائے وہ ذات کہ جس کا واحد مقصد دارالعلوم ہے جسکو آپنے نہر اور دریا کی طرح جاری کردیا ہے

(۲۱) جس کو آپکے پدر بزرگوار نے قائم کیا تھا، اس کیلئے آپنے ان تھک کوشش کی ہے اور اس کے صلے میں آپنے اجر عظیم اور نیکی جمع کی ہے

(۲۲) ہم نے آپ کو دفن نہیں کیا بلکہ علوم ہدایت کے پیکر کو دفن کیا ہے پس آپ کا دفن بڑا ہی تلخ ہے۔

(۲۳) تو آپنے مجدد بن کر زندگی بسر کی اور یکتا ہو کر باقی رہے اور آپ نے شرک وکفر کو خاک میں ملادیا۔

(۲۴) جس جزئیہ میں شارع سے کوئی نص وارد نہیں ہوئی اس سے آپ دور رہے اور جسمیں نص وارد ہو اس سے آپ ایک بالشت نہیں ہٹے

(۲۵) آپنے ہمارے آنسوؤں کا دریا بہادیا اور دلوں میں آگ کی چنگاری لگادی۔

(۲۶) ہم بلا انیس حیران وسرگردان رہ گئے گویا ہم سرکہ اور شراب کچھ بھی نہیں پاتے۔

(۲۷) جب ہم کو کوئی مصیبت پہنچتی تھی تو آپ تسلی دیتے تھے پس آپ کے فقدان سے ہمارا صبر جاتا رہا۔

(۲۸) جب ہم کسی مسئلہ میں حیران وپریشان ہو کر آپ کے پاس آتے تھے تو آپ ہماری دوا دارو کرتے تھے،

(۲۹) خداوند تعالیٰ جنت عدن عطا کرے شیخ احمد کو جو تمام ہم عصروں پر فائق تھے۔

(۳۰) اور آپ کا باطن پاک ہو نہایت مہربان اور بڑے پردہ پوش رب کے فضل سے۔

(۳۱) بارالہا! مدفون لحد شیخ احمد صاحب عز ووقار کو نہر بہشت سے سیراب فرما، (۳۲) اور ان کے تمام گناہ معاف فرما پوشیدہ طور پر کئے ہوں یا علانیہ (۳۳) اور حضرت مولانا حبیب الرحمان صاحب کو ابد الآباد تک قائم رکھ۔